# آسان عملیات و تعویذات

یعنی

## قرآنی علوم و معارف کا اعجاز

مرتبہ
عاملِ کامل اعجاز احمد خان سنگھانوی

جلد ۵

مظہر بک ڈپو
دکان نمبر ۷ محبوب کتاب نمبر ۳ III ST2 نزد گول مارکیٹ ناظم آباد نمبر ۲ کراچی ۱۸

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَآءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِيْنَ

اور اتارتے ہیں ہم قرآن میں سے وہ چیز کہ وہ شفا ہے اور رحمت واسطے ایمان والوں کے۔

# آسان عملیات و تعویذات

(اصلی)

خاندان شاہ ولی اللہ محدث دہلوی علماءِ دیوبند و سہارنپور اور انکے متوسلین کے آسان اور فوراً اثر کرنیوالے عملیات اور تعویذات کا بیش قیمت مجموعہ جس میں ایک سو سالہ پرانی اور نایاب بیاض بھی شامل ہے۔

جلد: ۵

مرتبہ


عاملِ کامل اعجاز احمد خاں سنگھانوی

ایم۔ اے

اسلامیات، تاریخ اسلام، عربی



ناشر

مظہر بکڈپو

دکان نمبر ۷ محبوب کارنر E III 2-ST

نزد گول مارکیٹ ناظم آباد ۳ کراچی ۱۸

پوسٹ کوڈ نمبر: ۷۴۶۰۰

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

ورفعنا لک ذکرک


نام کتاب ـــــ آسان عملیات و تعویذات جلد پنجم

نام مُرتّب ـــــ اعجاز احمد خاں سنگھانوی (ایم۔ اے)

نام کاتب ـــــ سید احمد شاہ (تلمیذِ سربازی)

سائز ـــــ ۲۳ × ۱۸ / ۸

کُل صفحات ـــــ ۳۲۰

قیمت ـــــ ۳۰۰/ روپے

ناشر ـــــ شاہ محمد قمر عالم خاں

اشاعتِ اوّل ـــــ صفر المظفر ۱۴۱۷ھ / مئی ۱۹۹۷ء

مصحح ـ استاذ الحفّاظ والقُرّاء قاری و حافظ فرید احمد صدیقی دہلوی



فون: ۶۷۰۳۴۹۴

(6703494)


# اجازت

## از طرف مؤلّف

میں جملہ مرد و عورت کو ان عملیات کی اجازت دیتا ہوں۔ البتہ ان شرائط کی پابندی کی جائے۔

۱۔ نماز باجماعت۔ عورتیں اپنے گھر پر پابندی کے ساتھ اوّل وقت نماز ادا کریں۔

۲۔ حلال روزی کمانے اور کھانے کا اہتمام کریں۔

۳۔ سچ بولیں، جھوٹ اور بیہودہ باتوں سے بچیں۔

۴۔ تقویٰ اختیار کریں اور کسی اللہ والے کی صحبت اختیار کریں۔ اگر یہ ممکن نہ ہو تو کبھی کبھی اللہ والوں کی خدمت میں حاضری دیا کریں۔ عورت اپنے شوہر کے ساتھ جائے اور پردے کی پابندی کرے۔

بسم الله الرحمن الرحيم

اللهم صل على محمد وعلى آل محمد
كما صليت على ابراهيم وعلى آل ابراهيم
انك حميد مجيد

اللهم بارك على محمد وعلى آل محمد
كما باركت على ابراهيم وعلى آل ابراهيم
انك حميد مجيد



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

# عملیات کرنے والے کے لئے ضروری ہدایات

۱- تعویذ لکھنے والے یا عمل کرنے والے کے لئے ضروری ہے کہ وہ نمازِ پنجگانہ مسجد میں باجماعت پابندیٔ وقت کے ساتھ ادا کرے، نوافل، اشراق، چاشت اوّابین اور سُنّت تہجد کی ادائیگی میں حتی الامکان کوشش کرے۔ نیز مختلف اوقات میں تحیۃ الوضو، تحیّۃ المسجد اور دیگر نوافل بھی ادا کرتا رہے۔

۲- کثرت سے درود شریف کا وِرد رکھے۔ ہر نماز کے بعد سَو دفعہ درود شریف پڑھے۔ جو درود نماز میں پڑھا جاتا ہے وہ افضل ہے، ورنہ جو درود شریف یاد ہو پڑھے۔ ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ استغفار پڑھے۔ نیز فارغ اوقات میں ذکرِ الٰہی میں زبان کو مصروف رکھے، بیہودہ اور فضول باتوں میں وقت ضائع کرنے سے بچے، اپنا قیمتی وقت محنت مزدوری اور یادِ الٰہی میں صرف کرے۔ اپنے بچوّں کی دیکھ بھال میں وقت صرف کرنا بھی بہتر ہے۔ روزانہ گیارہ مرتبہ سُورہ مُزمّل پڑھا کرے، اس طرح کہ فجر، ظہر، عصر، مغرب کی نماز کے بعد دو دو مرتبہ اور عشاء کے بعد تین مرتبہ، اگر ایسا نہ ہو سکے تو ایک ہی بیٹھک میں گیارہ مرتبہ پڑھ لے۔ اوّل و آخر تین تین مرتبہ درود شریف ضرور پڑھے۔

۳- تعویذ اور نقش باوضو لکھے۔ بغیر وضو نہ کوئی عمل کرے اور نہ تعویذ وغیرہ لکھے ہمیشہ کوشش کرکے باوضو رہے۔

۴- نقش یا تعویذ لکھنے سے پہلے زبان سے بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ضرور پڑھے۔

۵- تعویذ لکھتے وقت اُس آیت، دُعا، کلمات یا الفاظ کو زبان سے ضرور پڑھے اگر آیت یا دُعا کے الفاظ پر اعراب نہ ہوں تو کسی عالمِ دین سے اعراب لگوالے لکھی جانے والی آیت، دعا یا کلمات کو لکھنے سے پہلے ایک دفعہ پڑھ لینے سے

اس تعویذ کی قوتِ تاثیر میں زبردست اضافہ ہوجاتا ہے۔

۶- نقش یا تعویذ کو ہمیشہ موم جامہ کرکے باندھے تاکہ ہر قسم کی بے حرمتی کے گناہ سے محفوظ رہے۔ بغیر موم جامہ کیے کوئی نقش یا تعویذ نہ باندھے۔

۷- تعویذ یا نقش بوسیدہ ہوجائے تو اسے کسی پاک وصاف کپڑے میں لپیٹ کر کسی پاک جگہ دفن کردے یا پتھر کے ساتھ باندھ کر سمندر یا کنویں میں ٹھنڈا کردے (یعنی آہستہ سے اس میں چھوڑ دے پتھر پھینکنے کی طرح نہ پھینکے)۔

۸- نقش یا تعویذ موم جامہ کرکے مرد اپنے دائیں (سیدھے) بازو پر باندھ لے یا گلے میں ڈال لے اس طرح کہ نقش دل پر ہو۔ اگر عورت ہو تو بائیں بازو میں موم جامہ کرکے نقش باندھے یا گلے میں ڈالے۔

۹- نقش یا تعویذ کو موم جامہ کرکے چاندی کے تعویذ میں بند کرلے یا پھر گہرے نیلے یا کالے کپڑے میں بند کرلے یا پاک چمڑے میں سلوالے۔ بغیر موم جامہ کوئی تعویذ یا نقش نہ باندھے۔

۱۰- اگر ہرن کی کھال پر تعویذ لکھنا ہو تو چاندی کا ورق بنانے والوں کے پاس سے ہرن کی کھال بآسانی مل جاتی ہے۔ ان سے خرید لے۔

۱۱- نقش پُر کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ سب سے پہلے سب سے چھوٹا عدد لکھا جائے پھر اس کے بعد والا عدد لکھ کر خانہ پُر کیا جائے۔ پھر اس کے بعد والا عدد لکھ کر خالی خانہ پر کیا جائے۔ سب سے بڑا عدد سب سے آخر میں لکھا جائے یعنی اعداد کی ترتیب سے خالی خانے پُر کیے جائیں۔

۱۲- تعویذ ہمیشہ پکی کالی روشنائی سے لکھے۔ اگر پکی کالی روشنائی میسر نہ ہو تو زعفران کو پانی میں حل کرکے اس سے تعویذ یا نقش لکھے۔ کچے رنگ یا کچی روشنائی (مثلاً ڈالرانک وغیرہ کی طرح کی کچی روشنائی) سے تعویذ یا نقش نہ لکھے کہ اس میں اسپرٹ استعمال کی جاتی ہے جو شراب سے مبنی ہے۔ لہٰذا احتیاط لازم ہے۔



۱۳- خون وغیرہ سے کوئی نقش یا تعویذ نہ لکھے۔ جن نقوش یا تعویذات میں مُرغ کے خون سے تعویذ لکھنے کو کہا گیا ہے یا کسی اور جانور کے خون سے تعویذ یا نقش لکھنے کی بابت درج ہے۔ اس کا مطلب یہ ہے کہ عامل جس وقت کالی روشنائی سے یا زعفران سے تعویذ لکھنے لگے اسی وقت مرغ یا اس جانور کو بِسۡمِ اللّٰہِ اَللّٰہُ اَکۡبَر کہہ کر دوسرا شخص ذبح کردے۔ دراصل یہ رمز و اشارہ ہے۔

۱۴- تعویذ یا نقش لکھتے وقت یا عمل پڑھتے وقت ان شرائط کو ملحوظ رکھے جو تعویذ یا نقش یا عمل کے لئے ضروری ہیں۔

۱۵- بغض وحب کے اعمال میں کسی پرہیزگار عالم دین سے ضرور مشورہ کرکے عمل کرے۔ ورنہ دنیا وآخرت کی تباہی کا اندیشہ ہے۔

۱۶- تعویذ اور نقش کی بابت یہ گمان کرے کہ ہر کام اللہ تعالیٰ کے فضل واحسان سے ہوتا ہے اس کی مرضی یا مصلحت ہوگی تو کام ہوجائے گا۔ تعویذ یا نقش بذاتِ خود کچھ تاثیر نہیں رکھتے البتہ ان کی وجہ سے رحمتِ حق متوجہ ہوجاتی ہے۔

ہمیشہ دل میں یہ خیال رکھے کہ اللہ تعالیٰ کے حکم سے کام ہونا ہے اگر اللہ تعالےٰ کا حکم ہوا تو کام ہوجائے گا اور اگر اللہ تعالےٰ کا حکم نہ ہوا تو کام نہیں ہوسکتا۔ لہٰذا عامل ہر حال میں اللہ تعالیٰ کی خوشنودی کے کام کرے گناہ اور معصیت سے بچے اور اس کے فضل واحسان کا طالب رہے۔ سب سے اچھا یہ ہے کہ ہر عمل میں نبی کریم صلی اللہ علیہ وسلم کا نمونہ سامنے رکھے اور سنت پر عمل کرے۔

۱۷- عامل پر لازم ہے کہ وہ عاجزی، انکساری اور فروتنی کو اپنا شعار بنائے اور ہر قسم کے دعویٰ سے خود کو بچائے کہ تکبر ہمیشہ ذلت وخواری کا سبب ہے اور اللہ تعالےٰ سے دوری پیدا کرتا ہے۔

۱۸- انبیائے کرامؑ، مقرب فرشتوںؑ اور اولیائے کرام کے اسمائے گرامی جن نقوش

یاد عاؤں میں استعمال ہوئے ہیں وہ محض برکت اور توسّل کے لیے ہیں۔ اصل کام بنانے والا اللہ تعالیٰ رب العالمین ہے لہٰذا اسی کے کرم وفضل پر نظر رکھی جائے۔

۱۹۔ سورج، چاند، ستارے عملیات میں کچھ مددگار ثابت نہیں ہوتے اور نہ اوقات کی پابندی ضروری ہے۔ جب دل متوجہ ہو عمل کرے یا نقش وتعویذ لکھے۔ انشاء اللہ تعالےٰ پورا پورا فائدہ حاصل ہوگا۔

۲۰۔ شریعتِ اسلامیہ کے خلاف کوئی کام نہ کرے۔ اگر کرے گا تو دنیا میں ذلیل اور آخرت میں تباہ وبرباد ہوگا۔

۲۱۔ تعویذ یا نقش کا معاوضہ لینا جائز ہے۔ لیکن متعلقہ شخص کی آمدنی کا لحاظ کرکے لے تو بہتر ہے۔

۲۲۔ حلال روزی کمائے اور حلال روزی کھائے، حرام اور مشتبہ کھانے سے دل کا نور اور زبان کی تاثیر ختم ہوجاتی ہے۔ لہٰذا اس معاملے میں سخت احتیاط ضروری ہے۔

۲۳۔ جھوٹ بولنے سے پرہیز کرے اس عظیم گناہ کے سبب زبان کا اثر جاتا رہتا ہے اور جھوٹا آدمی کسی پر کلام پڑھ کر دم کرے گا تو فائدہ حاصل نہ ہوگا۔

۲۴۔ جھوٹ، غیبت، حسد، بغض، چغلی، اللہ تعالیٰ اور اس کے رسول صلی اللہ علیہ والہ وسلم کی نافرمانی نیز دیگر قلبی، زبانی اور عملی گناہوں سے خود کو بچائے اور اگر گناہ ہوجائے تو فوراً توبہ کرے۔

۲۵۔ بھاگنے اور فرار ہونے والے کے نقش یا تعویذات جو باندھے گئے ہوں یا دفن کئے گئے ہوں مفرور کے آتے ہی فوراً نکال لیں اور انھیں سمندر، دریا، نہر یا کنویں میں پتھر باندھ کر ڈال دیں ورنہ پھر بھاگ جائے گا۔

۲۶۔ فقہاء نے فرمایا ہے کہ خاوند کے لئے تسخیر کا تعویذ کرانا حرام ہے گو اس فتوے



کی عبارت مطلق ہے مگر قواعد سے اس کی شرح یہ ہے کہ حقوق دو طرح کے ہیں۔ ایک تو وہ حقوق جو شرعاً شوہر پر واجب ہیں اور دوسرے وہ ہیں جو شرعاً واجب نہیں۔ سو جو حقوق واجب نہیں ان میں کسی تعویذ وعمل کے ذریعہ سے اس کو مجبور کرنا یعنی تسخیر کی ایسی تدبیر جس سے وہ مغلوب اور پاگل ہوجائے اور اپنے مصالح کی کچھ خبر نہ رہے یہ غیر واجب پر مجبور کرنا ہے یہ حرام ہے۔ ہاں اگر حقوق واجبہ میں کوتاہی کرتا ہے تو اس کے لئے مجبور کرنا بھی جائز ہے اور چونکہ ان عملیات میں اثر تابع ہوتا ہے قصد کے اس لئے عمل کے وقت غیر واجبہ حقوق حاصل ہونے کا قصد کرنا بھی گناہ ہے اور اثر کا تابع قصد ہونے کی وجہ یہ ہے کہ یہ عملیات بھی ایک قسم کا مسمریزم ہے جس سے کسی کے دل اور دماغ پر قابو حاصل کیا جاتا ہے۔ لہٰذا عامل کو اس قسم کے تعویذ دینے میں احتیاط کرنا ضروری ہے اور کسی متقی عالم دین سے مشورہ کرکے نقش یا تعویذ دے تو بہتر ہے۔

۲۷۔ مؤلف کتابِ ھٰذا کے والدین مرحومین جملہ بزرگانِ دین ومشائخ عظام رحمہم اللہ جن کے عملیات وتعویذات اس کتاب میں درج ہیں ان سب کے لئے اول درود شریف تین مرتبہ الحمد شریف چودہ (۱۴) مرتبہ اور سورۂ اخلاص (قل ھو اللہ احد آخر تک) تین مرتبہ پھر درود شریف تین مرتبہ پڑھ کر اس کا ثواب مرحومین کو بخش دے اور ان کے حق میں دعائے مغفرت کرے تاکہ پورا پورا فیض حاصل ہو۔

تنبیہ: جو شخص کسی کو کچھ ثواب ہبہ کرتا ہے تو حق تعالےٰ بمحض احسان مثل اُس ثواب کے اُس کو بھی جس کو اس نے بھیجا ہے عطا فرماتا ہے اور فرستندہ کا اصل ثواب فرستندہ کے واسطے رکھتا ہے

(مکتوبِ گرامی از حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رح بنام مولانا ضیاء الحق منقول در مکتوباتِ اکابرینِ دیوبند ص۵۸)

# کاہن، ساحر، جادوگر، رمّال، نجومی کا شرعی حکم

شیخ علی قاریؒ شرح فقہ اکبر میں فرماتے ہیں:

ایک مسئلہ یہ ہے کہ کاہن جو غیب کی خبریں دیتا ہے۔ اس کی تصدیق کرنا کفر ہے کیونکہ ارشاد خداوندی ہے:

"کہہ دیجئے کہ نہیں جانتے غیب جو آسمانوں میں ہیں اور زمین میں سوائے اللہ کے":

اور آنحضرت کا ارشاد ہے کہ "جو شخص کاہن کے پاس گیا پس اس کی بات کی تصدیق کی تو اس نے کفر کیا اس کے ساتھ جو محمد صلی اللہ علیہ وسلم پر نازل کیا گیا ہے"

"اور کاہن وہ شخص ہے جو آیندہ زمانے کے واقعات کی خبر دیتا ہے اور مکان کے اسرار کی معرفت کا مدعی ہو کہا گیا ہے کہ کاہن ساحر ہے۔ اور نجومی جب آئندہ واقعات کے علم کا دعویٰ کرے تو وہ بھی کاہن کے مثل ہے اور اسی حکم میں رمّال داخل ہے"

قونوی کہتے ہیں کہ حدیث کاہن، قیافہ شناس اور نجومی سب کو شامل ہے۔

اس لئے نجومی، رمّال اور اس نوعیت کے دوسرے لوگ مثلاً کنکریاں پھینک کر حساب لگانے والے کی پیروی جائز نہیں ان لوگوں کو جو اجرت دی جاتی ہے وہ بالاجماع حرام ہے جیسا کہ بغوی اور قاضی عیاض وغیرہ نے نقل کیا ہے اور انبیاء علیہم السلام کے بعد اس شخص کی پیروی بھی جائز نہیں جو مدعی الہام بن کر الہامات کے ذریعہ خبریں دیتا ہو اور نہ اس شخص کی پیروی جائز ہے جو حروف ابجد کے علم کا مدعی ہو کیونکہ یہ بھی کاہن کے حکم میں ہے۔

(شرح فقہ اکبر ص ۱۸۲، ۱۸۳)

۱؎ جنوں سے دریافت کر کے غیب کی خبریں بتانے والا ۲؎ جادوگر۔ جادو، ٹونہ، افسوں اور طلسم کرنے والا ۳؎ جادو کرنے والا ۴؎ علم رمل کا ماہر، جوتشی، نجومی۔ ۵؎ علم نجوم کا ماہر، جوتشی۔



بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

# فہرست مضامین

## آسان عملیات و تعویذات جلد پنجم

تمت بالخیر

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

## (۱) برائے شناخت (پہچان) مرض

مرد یا عورت کا چوبیس گھنٹہ پہنا ہوا کرتہ یا قمیض جس کے نیچے کوئی دوسرا کپڑا نہ پہنا ہو (عورت کرتہ کے نیچے شمیض، باڈی یا انگیہ نہ پہنے ہو) صرف کرتہ ہو کرتے کے اوپر جو چاہے پہنے اس کے نیچے نہ پہنے. اس کرتے کو بالشت سے ناپ کر نشان لگا دے۔ پھر اس کپڑے پر مندرجہ ذیل عزیمت (قرآنی آیات) پڑھ کر اس کرتے پر دم کرے (یعنی ہر بار پڑھ کر کرتے پر پھونک مارے) پھر اس کرتے کو پندرہ بیس منٹ تک رکھا رہنے دے۔ اس کے بعد اس کو دوبارہ بالشت سے ناپے۔

اگر کپڑا ایک انگل گھٹے (چھوٹا ہو جائے) یا بڑھے (بڑا ہو جائے) تو جان لے کر اس مریض پر اثر ہمزاد کا ہے۔ اور اگر دو انگل گھٹے یا بڑھے تو اثر شیطان ہے۔ تین یا چار انگل بڑھے یا گھٹے تو اثر سحر جادو کا ہے۔ اسی کے مطابق علاج کرے۔ اگر کپڑا پہلے ناپ کے مطابق برابر ہے تو مرض بدن ہے اور علاج حکیم یا ڈاکٹر سے کرائے۔ کیونکہ مرض بدن کا علاج معالج جسمانی ہی کر سکتا ہے۔ البتہ سورۃ فاتحہ پچیس ۲۵ مرتبہ اول و آخر درود شریف تین مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے تو انشاء اللہ تعالیٰ صحت ہوگی۔ عزیمت یہ ہے:-

۱۔ سورۃ فاتحہ تین ۳ بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورہ فاتحہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۝ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ ۝ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ ۝



اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ ۝ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝

۲۔ آیۃ الکرسی تین بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ آیۃ الکرسی یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ اَلْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِيْ يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ ۭ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ۚ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ وَسِعَ كُرْسِـيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا يَـــُٔـوْدُهٗ حِفْظُهُمَا ۚ وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيْمُ ۝

۳۔ سورۃ الصّٰفّٰت شروع سے لے کر من طین لازب تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورۃ الصّٰفّٰت کی آیتیں یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالصّٰۗفّٰتِ صَفًّا ۝ فَالزّٰجِرٰتِ زَجْرًا ۝ فَالتّٰلِيٰتِ ذِكْرًا ۝ اِنَّ اِلٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ۝ رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ ۝ اِنَّا زَيَّنَّا السَّمَاۗءَ الدُّنْيَا بِزِيْنَةِ الْكَوَاكِبِ ۝ وَحِفْظًا مِّنْ كُلِّ شَيْطٰنٍ مَّارِدٍ ۝ لَا يَسَّمَّعُوْنَ اِلَى الْمَلَاِ الْاَعْلٰى وَيُقْذَفُوْنَ مِنْ كُلِّ جَانِبٍ ۝ دُحُوْرًا وَّلَهُمْ عَذَابٌ وَّاصِبٌ ۝ اِلَّا مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَاَتْبَعَهٗ شِهَابٌ ثَاقِبٌ ۝ فَاسْتَفْتِهِمْ اَهُمْ اَشَدُّ خَلْقًا اَمْ مَّنْ خَلَقْنَا ۭ اِنَّا خَلَقْنٰهُمْ مِّنْ طِيْنٍ لَّازِبٍ ۝

۴۔ سورۃ جن شروع سے لے کر شططا تک ایک بار پڑھ کر کپڑے

پر دم کرے۔ سورہ جن کی آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ أُوحِيَ إِلَيَّ أَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ فَقَالُوا إِنَّا سَمِعْنَا قُرْآنًا عَجَبًا ۝ يَهْدِي إِلَى الرُّشْدِ فَآمَنَّا بِهِ ۖ وَلَنْ نُّشْرِكَ بِرَبِّنَا أَحَدًا ۝ وَأَنَّهُ تَعَالَىٰ جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَّلَا وَلَدًا ۝ وَأَنَّهُ كَانَ يَقُولُ سَفِيهُنَا عَلَى اللَّهِ شَطَطًا ۝

۵۔ سورہ اخلاص۔ آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔

سورہ اخلاص یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ هُوَ اللَّهُ أَحَدٌ ۝ اللَّهُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُولَدْ ۝ وَلَمْ يَكُنْ لَّهُ كُفُوًا أَحَدٌ ۝

۶۔ سورہ فلق۔ آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورہ فلق یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ إِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفَّاثَاتِ فِي الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ إِذَا حَسَدَ ۝

۷۔ سورہ الناس۔ آخر تک ایک بار پڑھ کر کپڑے پر دم کرے۔ سورہ الناس یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ أَعُوذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِكِ النَّاسِ ۝ إِلَٰهِ النَّاسِ ۝



مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِي يُوَسْوِسُ فِي صُدُورِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

۸۔ سورہ اعراف پارہ ۹ کی آیت ذیل ایک بار پڑھ کر دم کرے سورہ اعراف کی آیت یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

قُلْ لَّا أَمْلِكُ لِنَفْسِي نَفْعًا وَّلَا ضَرًّا إِلَّا مَا شَاءَ اللَّهُ ۚ وَلَوْ كُنْتُ أَعْلَمُ الْغَيْبَ لَاسْتَكْثَرْتُ مِنَ الْخَيْرِ ۚ وَمَا مَسَّنِيَ السُّوءُ ۚ إِنْ أَنَا إِلَّا نَذِيرٌ وَّبَشِيرٌ لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُونَ ۝

## (۲) مرض۔ آسیب۔ سحر۔ جن۔ معلوم کرنے کا طریقہ

مریض کا ایسا کپڑا لے جس میں اس نے رات گذاری ہو۔ پہلے اس کپڑے کو گز یا بالشت سے ناپ لے اس کپڑے پر نشان لگا دے پھر مندرجہ ذیل عزیمت پڑھ کر دم کر کے کپڑے کو رکھ دے۔ ذرا دیر کے بعد پھر کپڑے کو ناپے۔ اگر کپڑا بڑھ جائے بیماری شیاطین کے اثر سے ہے اور اگر کپڑا گھٹ جائے بیماری جن یا سحر جادو کے سبب سے ہے اور اگر کپڑا سابقہ ناپ کے مطابق برابر رہا تو مرض جسمانی ہے۔ وہ عزیمت یہ ہے۔

۱۔ سورہ فاتحہ (الحمد شریف) آخر تک تین مرتبہ مع بسم اللہ الرحمن الرحیم

۲۔ والصافات سے لے کر لفظ "لازب" تک (سورۃ الصّٰفّٰت) ایک بار

۳۔ سورہ جن۔ شروع سے لے کر لفظ "شططا" تک (سورہ جن) ایک بار

۴۔ قل اعوذ برب الفلق آخر تک ایک بار

۵۔ قل اعوذ برب الناس آخر تک ایک بار

## (۳) مریض کا حال معلوم کرنا

اگر مریض کا حال معلوم کرنا چاہے تو مندرجہ ذیل عزیمت پڑھکر مریض پر دم کرے اگر مرض بڑھ جاوے۔ آسیب ہے۔ اگر کم ہو جائے تو جادو ہے اور اگر بدستور مرض رہے تو بیماری ہے۔

عزیمت یہ ہے۔

① الحمد شریف (پوری سورۂ فاتحہ) سات مرتبہ
② آیۃ الکرسی ——— سات مرتبہ
③ سورۂ کافرون (قل یایھا الکافرون آخر تک) سات مرتبہ
④ سورۂ اخلاص (قل ھو اللہ احد آخر تک) سات مرتبہ
⑤ سورۂ الفلق (قل اعوذ برب الفلق آخر تک) سات مرتبہ
⑥ سورۂ الناس (قل اعوذ برب الناس آخر تک) سات مرتبہ

## (۴) مرض معلوم کرنے کا طریقہ

مریض کے پاؤں کے ناخن سے سر کے بالوں تک ایک ڈورا (دھاگا) ناپ کر سات مرتبہ سورۂ مزمل (پ ۲۹) پوری سورت پڑھ کر اس دھاگے پر دم کردیں اور سورۂ مزمل کے اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ پڑھیں۔ اور اس دھاگے سے مریض کا قد ناپیں اگر بڑھ جائے اور دھاگا چھوٹا رہ جائے شیاطین کے اثر سے بیماری ہے اور قد گھٹ جائے اور دھاگا بڑھ جائے تو سحر ہے یا جن کے اثر سے مرض ہے اور اگر دھاگا قد کے برابر ہے تو مرض جسمانی ہے ڈاکٹر یا حکیم سے علاج کرائے۔



## استخارہ کی ترکیب

جب کوئی سخت مشکل پیش آئے یا شادی یا سفر یا کوئی کام کرے تو بے استخارہ کئے نہ کرے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ:۔

"اللہ تعالےٰ سے اپنے کاموں میں اصلاح نہ لینا بدبختی اور کم نصیبی کی بات ہے۔"

جس کام کو استخارہ کر کے کیا جائے گا تو انشاءاللہ تعالےٰ اس میں ضرور کامیابی ہوگی اور پریشانی نہ اٹھانی پڑے گی۔ استخارہ کی چند آسان اور زود اثر ترکیبیں لکھی جاتی ہیں جن پر آسانی سے عمل کر سکے گے۔

(۱)

استخارہ کی نیت کر کے دو رکعت نماز نفل بعد نماز عشاء کے پڑھے۔ اس کے بعد خوب دل لگا کر یہ دعا تین مرتبہ پڑھے۔ (اگر زبانی یاد ہو تو بہتر ہے ورنہ دیکھ کر پڑھ لے) دعا یہ ہے:۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْتَخِیْرُکَ بِعِلْمِکَ وَاَسْتَقْدِرُکَ بِقُدْرَتِکَ وَاَسْئَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّکَ تَقْدِرُ وَلَا اَقْدِرُ وَتَعْلَمُ وَلَا اَعْلَمُ وَاَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ۔ اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ فَاقْدِرْہُ لِیْ ثُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْہِ وَاِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ فَاصْرِفْہُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْہُ وَاقْدِرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ کَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِہٖ ط

دعا پڑھتے وقت جب هٰذَا الْاَمْرُ کے الفاظ پر پہنچے تو اس کام کو دھیان میں (تصور میں سوچے) لائے جس کام کے لئے استخارہ کیا ہے۔

اس سے فارغ ہونے کے بعد پاک صاف اور ستھرے بستر پر قبلہ کی طرف منہ کر کے باوضو سو جائے (اس طرح کہ سر شمال کی طرف ہو اور پاؤں جنوب کی طرف اور دائیں کروٹ قبلہ کی طرف منہ کر کے سو جائے سونے کے بعد کروٹ بدل جائے تو کوئی حرج نہیں) جب سو کر اُٹھے اس وقت جو بات دل میں مضبوطی سے آئے وہی بہتر ہے اسی کام کو کرنا چاہیئے۔ اگر ایک دن میں کچھ معلوم نہ ہو اور دل میں خلجان اور تردّد (شک وشبہ) باقی رہے تو پھر دوسری رات اسی طرح کرے انشاء اللہ العزیز سات روز کے اندر اندر اُس کام کی بھلائی یا برائی (یعنی کام کرنے کا جذبہ یا نہ کرنے کی طرف طبیعت کا میلان ہوگا اگر کام کرنے کا جذبہ شدید ہے تو کام کرلے اور اگر شک وشبہ ہے تو نہ کرے) معلوم ہو جائے گی۔

ف:- یہ دعا جس کا نام دعاء الاستخارہ ہے۔ مختلف لفظوں کے ساتھ حدیث شریف میں آئی ہے جس کو جو دعا یاد ہو پڑھے۔

(۲)

جب استخارہ کرنا ہو تو بعد نماز عشاء سب سے پہلے پاک کپڑے پہنے۔ پھر وضو کرے اور قبلہ کی طرف منہ کر کے سیدھی (داہنی) کروٹ لیٹ جائے اور مندرجہ ذیل سورتیں حسب ترتیب ذیل پڑھے۔

(۱) سورۃ الشمس سات مرتبہ (۷، دفعہ) پارہ ۳۰۔ سورۃ والشمس

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالشَّمْسِ وَضُحٰهَا (۱) وَالْقَمَرِ اِذَا تَلٰهَا (۲) وَالنَّهَارِ اِذَا



جَلّٰهَا (۳) وَالَّيْلِ اِذَا يَغْشٰهَا (۴) وَالسَّمَآءِ وَمَا بَنٰهَا (۵) وَالْاَرْضِ وَمَا طَحٰهَا (۶) وَنَفْسٍ وَّمَا سَوّٰهَا (۷) فَاَلْهَمَهَا فُجُوْرَهَا وَتَقْوٰهَا (۸) قَدْ اَفْلَحَ مَنْ زَكّٰهَا (۹) وَقَدْ خَابَ مَنْ دَسّٰهَا (۱۰) كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ بِطَغْوٰهَا (۱۱) اِذِ انْۢبَعَثَ اَشْقٰهَا (۱۲) فَقَالَ لَهُمْ رَسُوْلُ اللّٰهِ نَاقَةَ اللّٰهِ وَسُقْيٰهَا (۱۳) فَكَذَّبُوْهُ فَعَقَرُوْهَا فَدَمْدَمَ عَلَيْهِمْ رَبُّهُمْ بِذَنْۢبِهِمْ فَسَوّٰىهَا (۱۴) وَلَا يَخَافُ عُقْبٰهَا (۱۵)

(۲) سورۃ اللیل سات مرتبہ (۷، دفعہ) پارہ ۳۰

سورۃ اللیل یہ ہے:-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالَّيْلِ اِذَا يَغْشٰى (۱) وَالنَّهَارِ اِذَا تَجَلّٰى (۲) وَمَا خَلَقَ الذَّكَرَ وَالْاُنْثٰٓى (۳) اِنَّ سَعْيَكُمْ لَشَتّٰى (۴) فَاَمَّا مَنْ اَعْطٰى وَاتَّقٰى (۵) وَصَدَّقَ بِالْحُسْنٰى (۶) فَسَنُيَسِّرُهٗ لِلْيُسْرٰى (۷) وَاَمَّا مَنْۢ بَخِلَ وَاسْتَغْنٰى (۸) وَكَذَّبَ بِالْحُسْنٰى (۹) فَسَنُيَسِّرُهٗ لِلْعُسْرٰى (۱۰) وَمَا يُغْنِيْ عَنْهُ مَالُهٗٓ اِذَا تَرَدّٰى (۱۱) اِنَّ عَلَيْنَا لَلْهُدٰى (۱۲) وَاِنَّ لَنَا لَلْاٰخِرَةَ وَالْاُوْلٰى (۱۳) فَاَنْذَرْتُكُمْ نَارًا تَلَظّٰى (۱۴) لَا يَصْلٰىهَآ اِلَّا الْاَشْقَى (۱۵) الَّذِيْ كَذَّبَ وَتَوَلّٰى (۱۶) وَسَيُجَنَّبُهَا الْاَتْقَى (۱۷) الَّذِيْ يُؤْتِيْ مَالَهٗ يَتَزَكّٰى (۱۸) وَمَا لِاَحَدٍ عِنْدَهٗ مِنْ نِّعْمَةٍ تُجْزٰٓى (۱۹) اِلَّا ابْتِغَآءَ وَجْهِ رَبِّهِ الْاَعْلٰى (۲۰) وَلَسَوْفَ يَرْضٰى (۲۱)

(۳) سورۃ الاخلاص سات مرتبہ (سات دفعہ) پارہ ۳۰

سورۃ الاخلاص یہ ہے:-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ (۱) اَللّٰهُ الصَّمَدُ (۲) لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ (۳)

وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ﴿٤﴾

(۴) سورۃ التین سات مرتبہ (۷ دفعہ)

سورۃ التین یہ ہے :-

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالتِّيْنِ وَالزَّيْتُوْنِ ﴿١﴾ وَطُوْرِ سِيْنِيْنَ ﴿٢﴾ وَهٰذَا الْبَلَدِ الْاَمِيْنِ ﴿٣﴾ لَقَدْ خَلَقْنَا الْاِنْسَانَ فِيْٓ اَحْسَنِ تَقْوِيْمٍ ﴿٤﴾ ثُمَّ رَدَدْنٰهُ اَسْفَلَ سٰفِلِيْنَ ﴿٥﴾ اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ فَلَهُمْ اَجْرٌ غَيْرُ مَمْنُوْنٍ ﴿٦﴾ فَمَا يُكَذِّبُكَ بَعْدُ بِالدِّيْنِ ﴿٧﴾ اَلَيْسَ اللّٰهُ بِاَحْكَمِ الْحٰكِمِيْنَ ﴿٨﴾

مندرجہ بالا سب سورتیں پڑھنے کے بعد عاجزی سے کہے :-

"اے میرے اللہ! مجھے میرے خواب میں وہ چیز دکھا دے اور میرے اس حال میں کشادگی فرمادے اور میں اپنی دعا کے قبول ہونے کا حال معلوم کرلوں اور اس کام کے سرانجام ہونے کی تدبیر میرے دل میں ڈال دے۔"

انشاء اللہ العزیز اسی رات کو معلوم ہوجائے گا ورنہ اسی طرح دوسری رات کو عمل کرکے سوئے اگر مطلب حاصل ہوجائے ٹھیک ہے ورنہ اسی طرح تیسری رات کو بھی کرے۔ ساتویں رات تک انشاء اللہ تعالیٰ حل کھل جائے گا اور ساتویں رات سے آگے نہ بڑھے گا۔

(۳)

سب سے آسان استخارہ یہ ہے کہ بدھ، جمعرات اور جمعہ کی رات کو برابر عشاء کی نماز کے بعد سب کاموں سے فارغ ہوکر بسم اللہ



الرحمٰن الرحیم ۳۰۰ تین سو مرتبہ پڑھ کر سورۃ الم نشرح معہ بسم اللہ الرحمٰن الرحیم (پوری سورت) پارہ ۳۰۔ ۷۰ ستر مرتبہ پڑھے۔ سورۃ الم نشرح یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ﴿١﴾ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ﴿٢﴾ الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ﴿٣﴾ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ﴿٤﴾ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ﴿٥﴾ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ﴿٦﴾ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ﴿٧﴾ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ﴿٨﴾

اور اپنے منہ اور سینہ پر دم کرے اور اللہ تعالیٰ سے دعا کرے کہ :-

"فلاں کام میں جو ہونے والا ہے وہ مجھ کو خواب میں یا غنودگی میں کسی آواز دینے والے کی آواز سے معلوم کرادے۔"

اس کے بعد یہ درود شریف ایک سو مرتبہ پڑھے :-

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَعْلُوْمٍ لَّكَ ۔

انشاء اللہ تعالیٰ تینوں راتوں میں سے کسی ایک رات میں مقصد حاصل ہوجائیگا۔

(۴)

پاک کپڑے پہن کر خوشبو لگا کر باوضو اس نقش کو لکھ کر (اگر لکھنا نہ جانتا ہو تو کسی پڑھے لکھے آدمی سے لکھوالے نقش لکھنے والا باوضو ہو) سر کے نیچے رکھ کر سو رہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں ہر بات کا جواب ملے گا۔

نقش یہ ہے :-

۷۸۶

| ۸ | ۱۱ | ۸۸۳ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۸۸۲ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۸۸۵ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۸۸۴ |

# حصار کی ترکیب

بڑا اہم چلہ کرتے وقت یا جنّات کے علاج کے وقت حصار کرنا ضروری ہے۔ حصار کی آسان ترکیب یہ ہے۔ مندرجہ ذیل سورتیں حسب ذیل ترتیب سے پڑھیں:-

(۱) آیۃ الکرسی (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳)

آیۃ الکرسی یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اَللّٰہُ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ ۚ اَلْحَیُّ الْقَیُّوْمُ ۚ لَا تَاْخُذُہٗ سِنَۃٌ وَّلَا نَوْمٌ ۭ لَہٗ مَا فِی السَّمٰوٰتِ وَمَا فِی الْاَرْضِ ۭ مَنْ ذَا الَّذِیْ یَشْفَعُ عِنْدَہٗٓ اِلَّا بِاِذْنِہٖ ۭ یَعْلَمُ مَا بَیْنَ اَیْدِیْھِمْ وَمَا خَلْفَھُمْ ۚ وَلَا یُحِیْطُوْنَ بِشَیْءٍ مِّنْ عِلْمِہٖٓ اِلَّا بِمَا شَاۗءَ ۚ وَسِعَ کُرْسِیُّہُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ ۚ وَلَا یَئُوْدُہٗ حِفْظُھُمَا ۚ وَھُوَ الْعَلِیُّ الْعَظِیْمُ ۝

(۲) سورۂ کافرون (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳۰)

سورۂ کافرون یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

قُلْ یٰٓاَیُّھَا الْکٰفِرُوْنَ ۝ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۝ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۝ لَکُمْ دِیْنُکُمْ وَلِیَ دِیْنِ ۝

(۳) سورۂ اخلاص (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳۰)

سورۂ اخلاص یہ ہے۔



بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ۝ اَللّٰہُ الصَّمَدُ ۝ لَمْ یَلِدْ ۥ وَلَمْ یُوْلَدْ ۝ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ ۝

(۴) سورۂ فلق (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ (پارہ ۳۰)

سورۂ فلق یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ ۝ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ ۝ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ ۝ وَمِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ ۝ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝

(۵) سورۂ ناس (بسم اللہ کے ساتھ) ایک دفعہ پارہ ۳۰)

سورۂ ناس یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ ۝ مَلِکِ النَّاسِ ۝ اِلٰہِ النَّاسِ ۝ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ ۝ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ ۝ مِنَ الْجِنَّۃِ وَالنَّاسِ ۝

مندرجہ بالا سورتیں پڑھ کر اپنے چاروں طرف پھونکے اور جسم پر دم کرے اور چاقو پر دم کرکے چاقو سے اپنے چاروں طرف خط (لائن) کھینچے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

# بیاض اوّل

## حضرت حاجی محمد شاہ پھلتی رحمۃ اللہ علیہ

---

### عورت کی ماہواری کھولنا

جس عورت کے ایام (ماہواری) بند ہو جائیں تو پاک برتن پر سورۃ البیّنۃ (لَمْ يَكُنِ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا الخ) پ۳۰ باوضو صاف الفاظ میں تین روز متواتر (برابر روزانہ) لکھ کر عورت کو پلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ایام جلد جاری ہو جائیں گے۔ مجرب ہے۔

### برائے عقیمہ عورت

(از حضرت مولانا حاجی محمد قلندر صاحب جلال آبادی رحمۃ اللہ علیہ)

سیاہ مرچ (ڈھائی سو گرام) اجوائن (ڈھائی سو گرام) لے کر اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار اس کے مندرجہ ذیل آیات و سورتیں پڑھے اور



دونوں (سیاہ مرچ اور اجوائن) پر دم کرے اور عورت کو دے وہ سات دانہ سیاہ مرچ اور تھوڑی سی اجوائن ہر روز کھا لیا کرے جب تک بچہ دودھ پیے کھاتی رہے آیت یہ ہے۔ یہ ستر بار پڑھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ثُمَّ خَلَقْنَا النُّطْفَةَ عَلَقَةً فَخَلَقْنَا الْعَلَقَةَ مُضْغَةً فَخَلَقْنَا الْمُضْغَةَ عِظٰمًا فَكَسَوْنَا الْعِظٰمَ لَحْمًا ثُمَّ اَنْشَاْنٰهُ خَلْقًا اٰخَرَ ؕ فَتَبٰرَكَ اللّٰهُ اَحْسَنُ الْخٰلِقِيْنَ ؕ

اس کے بعد سات بار قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ آخر تک پڑھے سورۃ الکٰفرون

سُوْرَةُ الْكٰفِرُوْنَ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

قُلْ يٰٓاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ ۙ لَآ اَعْبُدُ مَا تَعْبُدُوْنَ ۙ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ۚ وَلَآ اَنَا عَابِدٌ مَّا عَبَدْتُّمْ ۙ وَلَآ اَنْتُمْ عٰبِدُوْنَ مَآ اَعْبُدُ ؕ لَكُمْ دِيْنُكُمْ وَلِيَ دِيْنِ ؕ

اس کے بعد سات مرتبہ سُوْرَةُ الْمُزَّمِّلِ (پ۲۹) سورۃ المزمل قرآن شریف میں دیکھ کر پڑھے اس کے بعد گیارہ ۱۱ مرتبہ سورۃ الم نشرح پڑھے۔ سورۃ الم نشرح یہ ہے۔

سُوْرَةُ اَلَمْ نَشْرَحْ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۙ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۙ الَّذِيْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۙ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ؕ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ۙ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ يُسْرًا ؕ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۙ

وَاِلٰی رَبِّکَ فَارْغَبْ ۝

یہ سب پڑھ کر آخر میں گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھ کر سیاہ مرچ اور اجوائن پر دم کرے۔

## برائے درد زہ

بچہ کی پیدائش کے لئے ان آیات کو باوضو کاغذ پر لکھے اور سفید کپڑے میں باندھ کر عورت کی بائیں ران پر باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دردِ زہ بند ہوگا۔ اور بچہ آسانی کے ساتھ بغیر تکلیف کے پیدا ہو جائے گا۔

وہ آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ ۝ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ۝ وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ ۝ وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ ۝ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ ۝

## بچہ کی آسانی سے پیدائش کیلئے

یہ اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ سے لیکر وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ تک آیت کا نقش ہے۔ اس کو باوضو لکھ کر سفید کپڑے میں باندھ کر الٹی (بائیں) ران پر باندھ لے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ آسانی کے ساتھ پیدا ہوگا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲۴۴۹ | ۲۴۵۲ | ۲۴۵۵. | ۲۴۴۲ |
| ۲۴۵۴ | ۲۴۴۳ | ۲۴۴۸ | ۲۴۵۳ |
| ۲۴۴۴ | ۲۴۵۷ | ۲۴۵۰ | ۲۴۴۷ |
| ۲۴۵۱ | ۲۴۴۶ | ۲۴۴۵ | ۲۴۵۶ |

اِهْیًا اِشْرَاهِیًا



## بچہ کا اکثر رونا اور چپ نہ ہونا

اگر بچہ چڑچڑا مزاج کا ہوگیا ہے۔ بات بات پر ضد کرتا ہے اور اکثر بلاوجہ روتا رہتا ہے چپ نہیں ہوتا اس کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے بچہ کے گلے میں باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ اس کی ضد اور اس کا رونا چھوٹ جائے گا۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۴۹۶ | ۴۹۱ | ۴۹۸ |
| ۴۹۷ | ۴۹۵ | ۴۹۳ |
| ۴۹۲ | ۴۹۹ | ۴۹۴ |

وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ ۝ وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ ۝

اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّآمَّاتِ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطَانٍ وَّهَامَّةٍ وَّعَيْنٍ لَّامَّةٍ تَحَصَّنْتُ بِحِصْنِ اَلْفِ اَلْفِ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ الْعَلِيِّ الْعَظِيْمِ۔

## بچہ کا رونا موقوف کرنے کے لئے (نقش آیۃ الکرسی)

اگر بچہ ہر وقت روتا رہتا ہے تو اس کے رونے کو موقوف کرنے کے لئے یہ نقش باوضو لکھ کر موم جامہ کر کے بچہ کے گلے میں باندھ دے انشاء اللہ تعالیٰ بچہ ہر بلا سے محفوظ ہو جائے گا اور اس کا رونا ختم ہو جائے گا۔

وہ نقش یہ ہے۔ (اگلے صفحہ پر)

۷۸۶

| ١١٥٩ | ١١٦٢ | ١١٦٥ | ١١٥١ |
|---|---|---|---|
| ١١٦٤ | ١١٥٢ | ١١٥٨ | ١١٦٣ |
| ١١٥٣ | ١١٦٧ | ١١٦٠ | ١١٥٧ |
| ١١٦١ | ١١٥٦ | ١١٥٤ | ١١٦٦ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ يَوْمَئِذٍ يَّتَّبِعُوْنَ الدَّاعِيَ لَا عِوَجَ لَهٗ ج وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ فَلَا تَسْمَعُ اِلَّا هَمْسًا ○

## برائے نظرِ بد حیوانات

اگر کسی گائے بھینس، بکری اور کسی دیگر جانور کو نظرِ بد لگ جائے تو آٹے کا پیڑہ بنا کر اس پر یہ آیت مع بسم اللہ شریف تین ۳ مرتبہ پڑھ کر دم کر کے جانور کو کھلادیں۔ دن میں ۲ دو مرتبہ کھلائیں۔ ایک فجر کے بعد اور دوسری مرتبہ بعد نمازِ عصر۔ انشاء اللہ تعالیٰ جانور بھلا چنگا ہوجائے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ○ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ○

## نظرِ بد حیوانات کے لئے

یہ آیت کریمہ آٹے پر یا پانی پر تین ۳ تین ۳ بار پڑھ کر دم کریں اور گیارہ ۱۱ دھاگے سوت کے لے کر یہ آیت مع بسم اللہ شریف پڑھ کر اکیس ۲۱ یا گیارہ ۱۱ گرہ لگائیں اور جانور کے گلے میں ڈال دیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ جانور نظرِ بد سے محفوظ



ہوجائے گا۔ وہ آیت یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ○ وَمَآ اَنْفَقْتُمْ مِّنْ نَّفَقَةٍ اَوْ نَذَرْتُمْ مِّنْ نَّذْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُهٗ ط وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ اَنْصَارٍ ○

## گنڈہ برائے مویشیان

گائے، بھینس، بکری، بھیڑ کی حفاظت کے لئے یہ گنڈہ انتہائی مفید و موثر ہے۔ اکیس ۲۱ تار (دھاگے) لے کر ان کو بٹ لے جس طرح بان بٹا جاتا ہے اور اس میں سترہ ۱۷ گرہ دے اور ہر گرہ پر ایک مرتبہ یہ کلمات پڑھے اور جانور کے گلے میں باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جانور ہر بلا اور بیماری سے محفوظ ہوجائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

اَللّٰهُمَّ صَلِّ عَلٰى سَيِّدِنَا وَمَوْلٰنَا مُحَمَّدٍ وَّعَلٰى اٰلِهٖ وَاَصْحَابِهٖ بِعَدَدِ كُلِّ عِلَّةٍ وَّدَوَآءٍ وَّبِعَدَدِ كُلِّ شِدَّةٍ مُّوْهِنٍ وَّدِمَآءٍ وَّصِحَّةٍ وَّشِفَآءٍ۔

## برائے دردِ سر و دردِ چشم و آشوبِ چشم

(از: جدِ محترم محمد شاہ صاحب (مرحوم))

مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھ کر گلے میں باندھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ دردِ سر، دردِ چشم اور آنکھ کی تکلیف سے نجات حاصل ہوگی۔

وہ نقش یہ ہے: (اگلے صفحہ پر)

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم

| ١<br>یابدوح | ٦٠٢<br>یابدوح | ١١<br>یابدوح | ٨<br>یابدوح |
|---|---|---|---|
| ١٢<br>یابدوح | ٧<br>یابدوح | ٢<br>یابدوح | ٦٠١<br>یابدوح |
| ٦<br>یابدوح | ٩<br>یابدوح | ٦٠٤<br>یابدوح | ٣<br>یابدوح |
| ٦٠٣<br>یابدوح | ٤<br>یابدوح | ٥<br>یابدوح | ١٠<br>یابدوح |

فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَرِيضًا أَوْ بِهِ أَذًى مِنْ رَأْسِهِ
فَفِدْيَةٌ مِنْ صِيَامٍ أَوْ صَدَقَةٍ أَوْ نُسُكٍ ج

## سخت مشکل اور ضروری کام کیلئے

(از شیخ الاسلام مولانا حسین احمد مدنی سابق شیخ الحدیث دارالعلوم دیوبند)

مندرجہ ذیل کلمات پانچ سو مرتبہ بعد نماز عشاء روزانہ پڑھے۔ اول و آخر درود شریف ایک سو بار پڑھے۔ جب تک کام پورا نہ ہو پڑھتا رہے۔ پڑھنے میں پابندی کرے ناغہ نہ کرے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر مشکل آسان اور کام پورا ہوجائے گا۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

یَا خَفِیَّ الْاَلْطَافِ اَدْرِکْنِیْ بِلُطْفِکَ الْخَفِیِّ۔

## رزق میں برکت اور وسعت کیلئے

بعد صبح صادق متصل ہی ایک سو ایک مرتبہ روزانہ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ یہ کلمات پڑھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں برکت اور وسعت ہوگی اور آمدنی میں بے حساب اضافہ ہوگا۔

وہ کلمات یہ ہیں۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ۔ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ وَبِحَمْدِهٖ اَسْتَغْفِرُ اللّٰهَ۔



## میاں بیوی میں باہمی محبت کیلئے

اگر میاں کی طرف سے بیوی کے ساتھ محبت میں کمی ہو یا بیوی کی طرف سے میاں سے عدم محبت کا معاملہ ہو تو اس نقش کو لکھ کر اسے پلائیں جس میں محبت کی کمی ہو۔ اگر میاں کی محبت کم ہو تو اسے باوضو مشک و زعفران سے لکھ کر گیارہ روز مسلسل پابندی کے ساتھ پلائیں۔ اگر بیوی میں محبت کی کمی معلوم ہو تو اسے بھی گیارہ روز مسلسل بلاناغہ پلائیں۔ پلانے کی صورت یہ ہے کہ سالن کی ہانڈی میں پانی گھول کر اس کا پانی ڈال دیں۔ یا اس پانی سے آٹا گوندھ لیں یا پانی میں گھول کر پلادیں (چائے، دودھ، شربت میں بھی پلا سکتے ہیں۔)

وہ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

الٰہی بحرمۃ جبرئیل ومیکائیل
اللّٰھم بحرمۃ میکائیل وجبرئیل
الٰہی بحرمۃ اسرافیل وعزرائیل
اللّٰھم بحرمۃ عزرائیل واسرافیل
وبحرمۃ حضرت محمد مصطفیٰ صلی اللہ علیہ وسلم
واصحابہ وسلم فلاں بن فلاں علی حب فلاں بن فلاں

**تنبیہ:**

اگر مرد کی طرف سے محبت میں کمی ہے تو فلاں بن فلاں علی حب فلانۃ بنت فلانۃ یعنی مرد کا نام اور اس کے باپ کا نام پہلے لکھے علی حب کے بعد بیوی اور اس کی ماں کا نام لکھے اور اگر بیوی کی طرف سے محبت میں کمی ہو تو پہلے بیوی اور اس کی ماں کا نام لکھے اور علی حب کے بعد شوہر اور اس کے باپ کا نام

لکھے۔ ناجائز مقصد کے لئے نہ کرے۔ یعنی کسی غیر عورت کے لئے نہ کرے ورنہ فائدہ
کی جگہ نقصان اٹھائے گا۔

## عملِ حُبّ (محبت کے لئے)

(از: مولوی جلال الدین صاحب نواکھالوی)

بدھ کے دن بعد نمازِ عشاء بکری کے دل پر یا بکرے کے دل پر بتیس ۳۲ سوئیاں
لے کر ہر سوئی پر ایک بار یہ آیت پڑھ کر دل میں بیندھ دے (دل میں چبھودے) اور
بیندھتے وقت اس شخص کا نام اور اس کے والد کا نام لے۔ اگر عورت ہے تو اس
اور اس کی والدہ کا نام لے۔ اسی طرح بتیس ۳۲ سوئیوں پر دم کر کے نام لے کر دل میں
چبھودے اور اس دل کو لکڑی یا کوئلے کی آگ میں جلادے۔ مجرب ہے

وہ آیت یہ ہے:

وَاِنَّهٗ لِحُبِّ الْخَيْرِ لَشَدِيْدٌ ؕ

تنبیہ: یہ صرف جائز ضرورت میں کرے۔ ناجائز کام کے لئے کرے گا تو کامیاب
نہ ہوگا اور نقصان اٹھائے گا۔

## طریق زکوٰۃ نقشِ حوا

از شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ
سابق شیخ الحدیث دار العلوم دیوبند

نوچندی جمعرات (چاند دیکھنے کے بعد پہلی جمعرات) سے پندرہ ۱۵ نقش بعد
نمازِ عصر باوضو لکھا کریں۔ ہر جمعرات کو آٹھ روز کے لکھے ہوئے نقوش کو گولی بنا کر
آٹے میں لپیٹ کر (ہر گولی پر آٹا مڑھ لے) دریا (یا سمندر یا نہر یا تالاب) میں
ڈال دیا کریں۔ جب چالیس ۴۰ دن ہوجائیں تو دریا میں ڈالنا اور گولی بنانا بند



کردیں۔ اور ان نقوش کو جملہ ضروریات میں استعمال کریں۔ بعد زکوٰۃ پندرہ ۱۵ نقش روزانہ
لکھتے رہیں تاکہ عمل میں رہے۔ اس نقش کی لکیر بائیں سے دائیں کو کھینچنی ہوگی اس
طرح دائیں طرف → → → → بائیں طرف

اگر زکوٰۃ کے چالیس ۴۰ دن جمعرات کے دن سے کسی دن پہلے پورے ہوجائیں
تو دریا میں اسی روز گولی بنا کر ڈال دیں۔ مجامعت یا ترک حیوانات کا کوئی
پرہیز نہیں۔ نوچندی جمعرات سے شروع کریں اور اگلی جمعرات سے دریا میں
ڈالنا شروع کریں۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۸ | ۱ | ۶ |
|---|---|---|
| ۳ | ۵ | ۷ |
| ۴ | ۹ | ۲ |

تنبیہ: جس مقصد کے لئے تعویذ دیں اس تعویذ کی پشت پر وہ مقصد
لکھ دیں۔

## عملِ تفریق (جدائی)

(از: قاری عبدالرحمٰن صاحب رحمۃ اللہ علیہ (مراد آبادی))

اگر دو افراد میں ناجائز دوستی و محبت ہو اور اسے ختم کرنا ہو تو اس کے
لئے اتوار کے دن سے بعد نماز ظہر قبلہ رو (قبلہ کی طرف منہ کرکے) سورۃ لھب مکمل
اور آیت ذیل اکتالیس ۴۱ اکتالیس بار پڑھ کر بتصور تفریق (جدائی) ہر دو نام مع والد
و والدہ کے اگلی اتوار تک متواتر پڑھیں انشاء اللہ تعالیٰ تفریق واقع ہوگی۔
مرد اور اس کے والد کا نام اور عورت اور اس کی والدہ کا نام لے کر تفریق کا
تصور کرے سورۂ لھب اور وہ آیۃ یہ ہیں۔ سورۃ لھب سے قبل بسم اللہ
الرحمٰن الرحیم نہ پڑھے۔

## سُوْرَةُ اللَّهَبِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

تَبَّتْ يَدَآ اَبِىْ لَهَبٍ وَّتَبَّ ۝ مَآ اَغْنٰى عَنْهُ مَالُهٗ وَمَا كَسَبَ ۝ سَيَصْلٰى نَارًا ذَاتَ لَهَبٍ ۝ وَّامْرَاَتُهٗ ۭ حَمَّالَةَ الْحَطَبِ ۝ فِىْ جِيْدِهَا حَبْلٌ مِّنْ مَّسَدٍ ۝

وہ آیۃ یہ ہے۔

وَاَلْقَيْنَا بَيْنَهُمُ الْعَدَاوَةَ وَالْبَغْضَآءَ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۭ

## عمل حُب (محبت کے لئے)

(از: مولانا حشمت علی صاحب رحمۃ اللہ علیہ بلند شہری)

ہر نماز کے بعد ایک سو مرتبہ پڑھیں اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھیں۔ کم از کم مدت گیارہ دن ہے۔ اگر گیارہ دن میں کامیابی نہ ہو تو بائیس دن اور اگر بائیس دن میں کامیابی نہ ہو تو تینتیس دن اور اگر تینتیس دن میں کامیابی نہ ہو تو چوالیس دن پڑھیں اور مطلوب کے سامنے جائیں۔ مجرب ہے۔

وہ کلمات یہ ہیں۔

يَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ قَلِّبِ الْقَلْبَ وَالْبَصَرَ فلاں بن فلاں اِلَيَّ بِالْخَيْرِ بِحَقِّ حُبَّ حَبَّ حَبَّ يَا بَدُّوْحُ۔

تنبیہ: صرف جائز محبت کے لئے کریں۔ ناجائز دوستی کے لئے کرے گا تو کامیاب نہ ہوگا اور نقصان اٹھائے گا۔

## عمل حُب مُجرّب

عروج ماہ (چاند کی شروع کی تاریخوں) سے شروع کریں اور روزانہ بعد



نماز عشاء سورۃ قریش دو ہزار بار بمعہ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھیں۔ معہ تصور مطلوبہ پھر نام طالب بمعہ نام والد اور نام مطلوبہ بمعہ نام والدہ لے کر عطر حنا خالص پر دم کر دیں۔ چالیس روز تک روزانہ یہی عمل کریں۔ عمل میں آجائے گا۔ عمل کے دوران پیاز، لہسن اور گوشت سے پرہیز کریں۔ پہلے دن جس وقت اور جس جگہ عمل پڑھا تھا۔ روزانہ اسی وقت اور اسی جگہ پڑھیں۔ اور عمل پڑھنے کے کپڑے علیحدہ رکھیں۔ کپڑوں پر عطر لگائیں اور کپڑے پاک ہوں۔ چلہ مکمل ہونے پر اس عطر کو کسی طریقے سے مطلوب کو سنگھا دیں۔ مطلوب پیچھے پھرے گا۔ اس کے بعد جب ضرورت ہو دو ہزار بار سورۃ قریش بمعہ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھ کر عطر پر دم کر دیا کریں مجرب و بسیار تعریف کردہ۔

تنبیہ: صرف جائز کام کے لئے کرنے کی اجازت ہے۔ ناجائز دوستی کے لئے کرے گا تو ناکام رہے گا اور ذلیل و خوار ہوگا۔

## نقش برائے حُب و مہربانیٔ حاکم

یہ نقش سورہ الم نشرح کا ہے۔ عروج ماہ (چاند کی شروع کی تاریخوں) میں ساعت سعید دیکھ کر لکھے اور موم جامہ کرکے داہنے بازو پر باندھے یا گلے میں ڈالے۔ انشاء اللہ تعالیٰ بادشاہ ظالم مہربان ہو اور درندہ مقابلہ سے بھاگ جائے یہ نقش رجب کی چار تاریخ کو لکھا جائے جس قدر چاہیں لکھ لیں۔ وہ نقش یہ ہے:

٧٨٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٣٠٨١ | ٣٠٨٥ | ٣٠٨٨ | ٣٠٧٤ |
| ٣٠٨٧ | ٣٠٧٥ | ٣٠٨٠ | ٣٠٨٦ |
| ٣٠٧٦ | ٣٠٩٠ | ٣٠٨٣ | ٣٠٧٩ |
| ٣٠٨٤ | ٣٠٧٨ | ٣٠٧٧ | ٣٠٨٩ |

## برائے حُب

اس نقش کو پیر یا جمعہ کے روز لکھ کر مطلوب کے سر کے بالوں میں لپیٹ کر سات دن تک فتیلہ جلائے وہ یہ ہے۔

ع ــــ لہ اھ ۸ کہ ع ۲۳ ۱۱۱۱ ماہ ع ۱۱ اس ع

تنبیہ: صرف جائز کام کے لئے اجازت ہے ناجائز دوستی کے لئے کرے گا۔ نقصان اٹھائے گا۔

## برائے حُبّ زوجین و حُبّ صادق یا نکاح

اگر میاں بیوی میں محبت کی کمی ہو یا کوئی شخص کسی جگہ نکاح کرنا چاہتا ہو لیکن وہ انکاری ہوں تو اول و آخر تین تین مرتبہ درود شریف پھر آیت ذیل سات مرتبہ پڑھ کر شیرینی، مصری، الائچی پر دم کر کے کھلائے یا عطر پر دم کر کے اپنے کپڑوں پر لگا کر جائے یا مطلوبہ شخص کو لگانے کے لئے دے۔ دم کرتے وقت نام طالب اور اس کے والد کا نام مطلوبہ اور اس کی والدہ کا لے۔ انشاءاللہ تعالیٰ کامیابی ہوگی۔ وہ آیت کریمہ یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ ۚ وَلِتُصْنَعَ عَلٰى عَيْنِيْ ۝ اِذْ تَمْشِيْٓ اُخْتُكَ فَتَقُوْلُ هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰى مَنْ يَّكْفُلُهٗ ۚ فَرَجَعْنٰكَ اِلٰٓى اُمِّكَ كَيْ تَقَرَّ عَيْنُهَا وَلَا تَحْزَنَ ۚ وَقَتَلْتَ نَفْسًا فَنَجَّيْنٰكَ مِنَ الْغَمِّ وَفَتَنّٰكَ فُتُوْنًا ۚ

## برائے رحمدلی حاکم و برائے روزگار

مندرجہ ذیل نقش آیت وَاللّٰهُ الْمُسْتَعَانُ عَلٰى مَا تَصِفُوْنَ ۝



کا ہے اس کے اصل اعداد ۱۵۰۱ ہیں۔ یہ نقش حاکم کے دل میں رحم پیدا کرنے روزگار کے سلسلہ میں کسی محکمہ کے سربراہ کی خدمت میں پیشی کے وقت یا مقدمے میں پیشی کے وقت مرد موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھ لے اور عورت اپنے گلے یا دوپٹہ میں باندھ لے۔ مجرب ہے۔ وہ نقش یہ ہے۔

٧٨٦

| ٣٦٧ | ٣٨١ | ٣٧٨ | ٣٧٥ |
|---|---|---|---|
| ٣٧٩ | ٣٧٤ | ٣٦٨ | ٣٨٠ |
| ٣٧٣ | ٣٧٦ | ٣٨٣ | ٣٦٩ |
| ٣٨٢ | ٣٧٠ | ٣٧٢ | ٣٧٧ |

## برائے عمل حب

یہ عمل صرف جائز محبت کے لئے ہے۔ یَا وَدُوْدُ (وُدود کے کل اعداد ۲۰ ہیں اور یا کے گیارہ) طالب و مطلوب۔ تینوں کے نام کے اعداد نکالے جائیں۔ چاہے جس قدر اعداد نکلیں، جو اعداد کی تعداد آئے اسی تعداد کے مطابق یَا وَدُوْدُ پڑھے۔ ایک ہفتہ، دو ہفتہ، تین ہفتہ۔ انشاءاللہ تعالیٰ ضرور کامیابی ہوگی۔

## حُبّ کا عمل

طالب اور مطلوب کے نام کے عدد نکالے جائیں۔ اسی تعداد کے مطابق ایک چلہ تک پڑھا جائے اگر اعداد زیادہ نکل آئیں جن کا پڑھنا دشوار ہو تو صرف ایک سو ایک مرتبہ پڑھ لینا کافی ہے۔ وہ کلمات یہ ہیں۔

یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ قَلِّبْ قَلْبَهَا اِلَیَّ

تنبیہ: صرف جائز مقاصد میں اجازت ہے۔ ناجائز محبت کے لئے نہ کرے ورنہ ذلیل وخوار ہوگا۔

## برائے حُب

نمک پر اکیس ۲۱ بار سورۃ قریش پڑھ کر رکھ لے۔ بوقت دوپہر تھوڑا تھوڑا نمک آگ پر ڈالا جائے۔ تین ۳ روز تک ایسا ہی کرے۔ انشاء اللہ ضرور محبت پیدا ہوگی صرف جائز محبت کے لئے اجازت ہے۔ سورۃ قریش یہ ہے۔

سُوْرَةُ قُرَيْشٍ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ ۙ اٖلٰفِهِمْ رِحْلَةَ الشِّتَآءِ وَالصَّيْفِ ۚ فَلْيَعْبُدُوْا رَبَّ هٰذَا الْبَيْتِ ۙ الَّذِيْٓ اَطْعَمَهُمْ مِّنْ جُوْعٍ ۙ وَّاٰمَنَهُمْ مِّنْ خَوْفٍ ۚ

## برائے حُب مجرّب

سورۃ العصر روزانہ بعد از نماز عصر ایک سو ۱۰۱ ایک مرتبہ۔ اول وآخر درود شریف گیارہ ۱۱ گیارہ مرتبہ۔ ایک ہفتہ تک مسلسل پڑھے ناغہ نہ کرے مجرب ہے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ضرور کامیابی حاصل ہوگی۔ صرف جائز محبت کے لئے کرنے کی اجازت ہے۔ سورۃ العصر یہ ہے۔

سُوْرَةُ الْعَصْرِ مَكِّيَّةٌ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

وَالْعَصْرِ ۙ اِنَّ الْاِنْسَانَ لَفِيْ خُسْرٍ ۙ اِلَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ وَتَوَاصَوْا بِالْحَقِّ ۙ وَتَوَاصَوْا بِالصَّبْرِ ۧ



## حُبّ کے لئے

مندرجہ ذیل آیت اور کلمات کسی میوہ یا کھجور پر دم کر کے سات مرتبہ پڑھ کر اور اس کے اول وآخر درود شریف تین ۳ تین ۳ مرتبہ پڑھے اور مطلوب کو کھلائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ مطلوب مسخر ہوگا۔ وہ آیت وکلمات یہ ہیں۔

اِنَّ رَبَّكُمُ اللّٰهُ الَّذِيْ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ فِيْ سِتَّةِ اَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوٰى عَلَى الْعَرْشِ قف يُغْشِي الَّيْلَ النَّهَارَ يَطْلُبُهٗ حَثِيْثًا ۙ وَّالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُوْمَ مُسَخَّرٰتٍۭ بِاَمْرِهٖ ۭ اَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْاَمْرُ ۭ تَبٰرَكَ اللّٰهُ رَبُّ الْعٰلَمِيْنَ ۝

يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا اَللّٰهُ يَا غَفُوْرُ يَا غَفُوْرُ يَا غَفُوْرُ۔

## برائے حُبّ

محبت کے لئے اس طلسم کو بروز جمعہ بوقت مغرب باوضو لکھے اور فتیلہ بنائے اور اس پر روئی لپیٹے اور سرسوں کے تیل میں روشن کرے چراغ مٹی کا ہو اور اس سے کاجل تیار کرے اور آنکھ میں لگا کر مطلوب کے سامنے جائے بحکم اللہ تعالیٰ فریفتہ اور دیوانہ ہوگا۔

تنبیہ:

صرف جائز محبت کے لئے کرے ورنہ گنہگار ہوگا اور ناکام رہے گا۔

وہ طلسم یہ ہے۔ (اگلے صفحہ پر)




## جنگ وجہاد میں فتح حاصل کرنیکے لئے

مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھا جائے اور موم جامہ کر کے مجاہد اپنے دائیں بازو پر یا گلے میں باندھے اور ایک نقش موم جامہ کر کے اپنی بندوق یا گن سے باندھ دے انشاءاللہ تعالیٰ کامیابی قدم چومے گی۔ وہ یہ ہے:

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ
نَصۡرٌ مِّنَ اللّٰہِ وَ فَتۡحٌ قَرِیۡبٌ
فَاللّٰہُ خَیۡرٌ حٰفِظًا وَّ ہُوَ اَرۡحَمُ الرّٰحِمِیۡنَ



۷۸۶

| رحیم ۶ | رحمٰن ۱ | رؤف ۸ |
|---|---|---|
| غنی ۷ | وھاب ۵ | فتاح ۳ |
| رزاق ۲ | باسط ۹ | عزیز ۴ |

## عملِ حُب (از کتاب چچا ولایت علی صاحبؒ)

(منقول از فیاض شاہ پیر محمد ٹھلویؒ)

ہزار عمل ایک طرف اور یہ عمل ایک طرف بارہا آزمایا گیا ہے ٹھیک پایا کبھی خطا نہیں کی۔ ترکیب یہ ہے کہ باوضو اس طلسم کو لکھے ساتھ ہی نام طالب کا معہ ماں کے نام کے نام مطلوبہ کا معہ ماں کے نام کے مطلوب کے پہنے ہوئے کپڑے پر لکھے اور چنبیلی کے تیل میں کورے چراغ میں رکھے اور اس کی بتی کا منہ مطلوبہ کے مکان کی طرف کر کے جلادے تین۳ روز تین۳ تین۳ فلیتوں کو جلادے خدا چاہے تیسرے فلیتہ کے جلانے کی ضرورت نہ پڑے گی۔ محبوب گرویدہ ہوجائے گا اور دست بستہ حاضر ہو۔ نہایت مجرّب ہے۔

صرف جائز مقصد کے لئے کرے ناجائز کام کے لئے اجازت نہیں ہے کرے گا تو فائدہ کی جگہ نقصان اٹھائے گا۔

فتیلے یہ ہیں۔









# آسیب سے نجات کے لئے

آسیب (جن بھوت) والے کے لئے یہ نقش باوضو لکھ کر ایک دائیں بازو پر موم جامہ کرکے باندھ لے اور دوسرا موم جامہ کرکے گلے میں باندھ لے۔ انشاء اللہ تعالیٰ ان نقوش کی برکت سے آسیب دوبارہ جسم میں داخل نہ ہوگا۔

۷۸۶

| بسم ۱ | اللہ ۱۴ | الرحمٰن ۱۱ | الرحیم ۸ |
|---|---|---|---|
| الرحیم ۱۲ | الرحمٰن ۷ | اللہ ۲ | بسم ۱۳ |
| اللہ ۶ | بسم ۹ | الرحیم ۱۶ | الرحمٰن ۳ |
| الرحمٰن ۱۵ | الرحیم ۴ | بسم ۵ | اللہ ۱۰ |

| ۲ | ۷ | ۶ |
|---|---|---|
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

ہرچہ کنم من چہ کنم سپرد خدا کنم

## خبیث جن کو جلانے کا عمل

اگر کسی کو ارواح خبیثہ یا جن ستاتے ہوں تو مریض کے پھٹے ہوئے پرانے کپڑے پر یہ نقش باوضو تحریر کریں اور تین مرتبہ مریض کے سر سے پاؤں تک اتار کر کے اس کپڑے کو جلادیں۔ انشاء اللہ تعالیٰ خبیث روح جل کر خاکستر ہوگی۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۷۹۱ | ۷۸۶ | ۷۹۳ |
|---|---|---|
| ۷۹۲ | ۸۹۰ | ۷۸۸ |
| ۷۸۷ | ۷۹۴ | ۷۸۹ |

اِنَّهٗ مِنْ سُلَيْمٰنَ وَاِنَّهٗ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

سوختم سوختم سوختم



# برائے حفاظت

اگر ڈر خوف مسلّط ہو یا دشمن کا ڈر ہو تو اس کے ختم کرنے اور دشمن کے شر سے محفوظ رہنے کے لئے باوضو مندرجہ ذیل آیت اکیس ۲۱ مرتبہ پڑھ کر اپنے اوپر دم کرلے۔ جمعہ کے دن سے شروع کرے چار ۴ جمعہ تک کرے۔

وہ آیت یہ ہے۔

فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُلْ حَسْبِیَ اللّٰهُ ﱟ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ؕ عَلَيْهِ تَوَكَّلْتُ وَهُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ ۝

## حیض جاری کرنا

اگر کسی عورت کا خونِ حیض بند ہوگیا ہو اور دورے پڑتے ہوں یا دیگر دماغی امراض کا خطرہ ہو تو خونِ حیض کو جاری کرنے کے لئے مندرجہ ذیل تعویذ باوضو لکھے اور ایک تعویذ مریضہ کو پلائے اور دوسرا موم جامہ کرکے مریضہ کے گلے میں باندھ دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خونِ حیض جاری ہوگا۔

وہ تعویذ یہ ہے۔

۷۸۶

| الامان | الامان | الامان | الامان |
|---|---|---|---|
| الامان | الامان | الامان | الامان |
| الامان | الامان | الامان | الامان |
| الامان | الامان | الامان | الامان |

## سوئی ہوئی عورت سے راز معلوم کرنا

(اگلے صفحہ پر)

نابالغ لڑکی کے پہنے ہوئے کپڑے پر شب دوشنبہ (پیر کی شب) میں جبکہ رات پانچ گھنٹے گذر چکی ہو۔ اس آیت کو باوضو لکھ کر سوئی ہوئی عورت کے سینہ پر رکھدیں جو کچھ اس نے کیا ہوگا سب کچھ بتادے گی مگر جہاں شرعاً جائز ہے وہاں کرے ورنہ حرام ہے۔ آیت یہ ہے۔

وَاِذِ اسْتَسْقٰی مُوْسٰی لِقَوْمِهٖ فَقُلْنَا اضْرِبْ بِّعَصَاكَ الْحَجَرَ ؕ فَانْفَجَرَتْ مِنْهُ اثْنَتَا عَشْرَةَ عَيْنًا ؕ قَدْ عَلِمَ كُلُّ اُنَاسٍ مَّشْرَبَهُمْ ؕ كُلُوْا وَاشْرَبُوْا مِنْ رِّزْقِ اللّٰهِ وَلَا تَعْثَوْا فِی الْاَرْضِ مُفْسِدِیْنَ ۰

## حُبّ کے لئے

حب کے لئے مندرجہ ذیل نقش باوضو لکھے اور نقش کے نیچے نام طالب اور اس کی والدہ کا اور نام مطلوب اور اس کی والدہ کا لکھے۔ اگر مطلوب مرد ہے تو موم جامہ کرکے دائیں بازو پر باندھے اور اگر عورت ہے تو بائیں بازو پر باندھے یا گلے میں ڈالے۔ وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| ۴ | ۱۴ | ۱۵ | ۱ |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۷ | ۶ | ۱۲ |
| ۵ | ۱۱ | ۱۰ | ۸ |
| ۱۶ | ۲ | ۳ | ۱۳ |

نام طالب مع نام والدہ و نام مطلوب مع نام والدہ



# حصولِ علم کی دُعا

منقول از حضرت شیخ نظام الدین اولیاء دہلوی رحمۃ اللہ علیہ
(از بیاض شاہ محمد عاشق پھلتی رحمۃ اللہ علیہ)

جو شخص اس دعاء کو چالیس۴۰ دن روزانہ بلاناغہ پابندی وقت کے ساتھ پڑھے گا حق تعالیٰ اس کو علم نصیب فرمائے گا اور استاد کی مدد کے بغیر بہت سے عُلوم از غیب اللہ تعالیٰ کی مدد سے حاصل ہوں گے۔ اگر کسی وجہ سے یہ دُعا پڑھنا ایک دن ناغہ ہوجائے تو دوبارہ شروع کرے۔ اور دوبارہ شروع کرنے والے دن سے چالیس۴۰ دن پورے کرے۔

حضرت شیخ نظام الدین اولیاء رحمۃ اللہ علیہ نے اس دُعا کی بہت عظمت بیان فرمائی ہے۔ وہ دعا یہ ہے:

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

یَا مَنْ هُوَ فِیْ عُلُوِّهٖ کَائِنٌ وَّ یَا مَنْ هُوَ فِیْ عِلْمِهٖ مُحِیْطٌ وَّ یَا مَنْ هُوَ فِیْ عِزَّتِهٖ لَطِیْفٌ وَّ یَا مَنْ هُوَ فِیْ لُطْفِهٖ شَرِیْفٌ وَّ یَا مَنْ هُوَ فِیْ فِعْلِهٖ حَمِیْدٌ وَّ یَا مَنْ هُوَ فِیْ ذَاتِهٖ قَدِیْمٌ وَّ یَا مَنْ هُوَ فِیْ مَجْدِهٖ مُنِیْرٌ وَّ یَا مَنْ هُوَ فِیْ عَطَائِهٖ کَبِیْرٌ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ ۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ ۔

# برائے حصول مطلب

(نقل از بیاض چچا ولایت علی صاحب رحمۃ اللہ علیہ)

اس دعا کو لکھ کر سات یوم (دن) تک روزانہ دریا (سمندر، نہر) میں

ڈالے، انشاء اللہ مطلب حاصل ہوگا۔ جو بھی حاجت ہو اسے دل میں رکھے اور دریا میں ڈال دے انشاء اللہ حاجت پوری ہوگی۔ وہ الفاظ یہ ہیں۔

یَا حَنَّانُ - یَا مَنَّانُ - یَا سُلْطَانُ - یَا غُفْرَانُ۔ یَا بَدِیْعَ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ۔ یَا ذَا الْجَلَالِ وَالْاِکْرَامِ۔ بِرَحْمَتِكَ یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ۔

## خواب میں جو مطلب ہو اس کا جواب دیکھنا

اگر کوئی آدمی کسی الجھن میں مبتلا ہو اور اس کا حل نہ ملتا ہو تو اس کے لئے سورۃ الم نشرح ستر بار پڑھے۔ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے اور پاک بستر پر باوضو قبلہ کی طرف کروٹ لے کر سو رہے انشاء اللہ تعالیٰ خواب میں اس کا جواب مل جائے گا اگر ایک دن میں جواب نہ ملے تو دوسرے دن اگر دوسرے دن بھی نہ ملے تو تیسرے دن کرے انشاء اللہ تعالیٰ اسے صحیح جواب مل جائے گا۔ سورۃ الم نشرح یہ ہے۔

سُوْرَۃُ الْاِنْشِرَاح

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

اَلَمْ نَشْرَحْ لَكَ صَدْرَكَ ۙ وَوَضَعْنَا عَنْكَ وِزْرَكَ ۙ الَّذِیْٓ اَنْقَضَ ظَهْرَكَ ۙ وَرَفَعْنَا لَكَ ذِكْرَكَ ؕ فَاِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ۙ اِنَّ مَعَ الْعُسْرِ یُسْرًا ؕ فَاِذَا فَرَغْتَ فَانْصَبْ ۙ وَاِلٰى رَبِّكَ فَارْغَبْ ۝

## حب کے لئے

آیت۔ لَوْ اَنْفَقْتَ مَا فِی الْاَرْضِ جَمِیْعًا مَّآ اَلَّفْتَ



بَیْنَ قُلُوْبِهِمْ وَلٰكِنَّ اللّٰهَ اَلَّفَ بَیْنَهُمْ ؕ اِنَّهٗ عَزِیْزٌ حَكِیْمٌ ۝ کے عدد لے جو ۳۳۶۹ ہیں اور طالب اور اس کے والد کے نام کے عدد لے اور مطلوب اور اس کی والدہ کے نام کے عدد لے ان سب اعداد کو جمع کر کے مثلث نقش تیار کرے اور موم جامہ کر کے دائیں بازو پر باندھے انشاء اللہ تعالیٰ محبت بے پناہ ہوگی۔ تنبیہ: صرف جائز مقاصد کے لئے اجازت ہے۔ ناجائز کے لئے کرے گا تو نقصان اٹھائے گا۔

## فتیلہ برائے آسیب زدہ

(از حضرت مولانا شاہ محمد عاشق پھلتی رحمۃ اللہ علیہ)

یہ فتیلہ آسیب زدہ کے لئے بہت ہی مجرب ہے اگر کسی کو جن لپٹ جائے یہ فتیلہ مٹی کے کورے نئے چراغ میں اصلی سرسوں کا تیل ڈال کر روزانہ بعد نماز عشاء ایک ہفتہ تک جلائے۔ مریض کو وضو کرا کے چراغ کے سامنے مصلے پر بٹھا دے۔ انشاء اللہ تعالیٰ جنات کے اثر سے نجات مل جائے گی۔

وہ فتیلہ یہ ہے۔



| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

فَكُبْكِبُوْا فِیْهَا هُمْ وَالْغَاوٗنَ ۙ وَجُنُوْدُ اِبْلِیْسَ اَجْمَعُوْنَ ۝



